نے فرمایا کہ انسان کے بیان میں جادو ہوتا ہے۔

---

منجملہ اس کے جو اس کا مستحق ہو اس سے دوری اختیار کرنا۔ اور ان میں اس کا ادب یہ ہے کہ حق کا اظہار مقصود ہو اور باطل کو مٹا دینا پیش نظر رہے اور دشمنی محض اللہ کے لئے ہو۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کعب بن مالک اور ان کے دو ساتھیوں سے دوری اختیار کی تھی کہ انہوں نے غزوہ تبوک میں شرکت نہیں کی تھی۔ اور ان کے لوگوں کو ان سے دوری اختیار کرنے کے لئے ارشاد کیا اور ان کے ساتھ اٹھنے بیٹھنے اور گفتگو کرنے سے منع فرما دیا تھا یہاں تک کہ یہ آیت نازل ہوئی۔

| | |
|---|---|
| وعلی الثلثة الذین خلفوا۔ حتیٰ اذا ضاقت علیھم الارض بما رحبت وضاقت علیھم انفسھم۔ الایہ | اور ان تینوں پر جو پیچھے رہ گئے تھے (کوئی مواخذہ نہیں ہے) یہاں تک کہ ان پر زمین تنگ ہوگئی باوجودیکہ وہ کشادہ ہے اور وہ جان سے بیزار ہو گئے تھے۔ |

اور منجملہ اس کے پیوند زدہ کپڑے پہننے والوں کے کپڑوں کو پھاڑنا ہے اور اس میں ادب یہ ہے کہ ان لوگوں کی نمائش اور خیانت اور مکر و فریب کو دور کرنا مقصود ہو۔ خدائے تعالیٰ نے فرمایا ہے:

| | |
|---|---|
| اتتخذون ایمانکم دخلا بینکم۔ | کیا تم اپنی قسموں سے مکر و فریب دینا چاہتے ہو۔ |

اور منجملہ اس کے جھوٹے باتوں کو ایسے اشخاص سے دور کرنا ہے جو اپنے آپ کو شریف النسب اور اولاد علویہ سے ظاہر کریں پس واجب ہے کہ اس پر اعتراض کیا جائے اور اس کے نسب اور اس کے فساد دعوی کا اظہار کیا جائے۔ تاکہ جو لوگ اس کو نہ جانتے ہوں وہ دھوکا

نہ کھائیں۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس مسجد کو جسے ضرر پہنچانے اور مسلمانوں میں تفرقہ ڈالنے کے لئے بنایا گیا تھا منہدم کرنے اور جلا ڈالنے کا حکم دیا تھا۔ جب کہ بنانے کی نسبت ان کے قصداً و ارادے کا علم ہو گیا حالانکہ بظاہر وہ مسجد ہی تھی۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

لا تقم فیہ ابدًا۔ لمسجد اسس علی التقوٰی من اول یوم احق ان تقوم فیہ الایۃ ﴿ تم اس میں ہرگز نہ کھڑے ہو۔ البتہ وہ مسجد جس کی بنیاد پہلے ہی روز پرہیزگاری پر رکھی گئی ہے وہ اس بات کی مستحق ہے کہ تم اس میں کھڑے رہو۔

نیز آپ نے بنی نضیر کے کھجور کے درختوں کو قطع کرنے کے لئے حکم دیا۔ اس کے متعلق اللہ تعالیٰ نے یہ حکم نازل فرمایا۔

ما قطعتم من لینۃ او ترکتموھا قائمۃ علی اصولھا فباذن اللہ و لیخزی الفاسقین۔ ﴿ جن درختوں کو تم نے کاٹا یا ان کو ان کی جڑوں پر باقی رکھا۔ تو اللہ کے حکم سے ہے اس لئے کہ بدکاروں کو رسوا کیا جائے۔

منجملہ اس کے مصلحت کے وقت جھوٹ بولنے کی اجازت اور اس میں اس کا ادب یہ ہے کہ اصلاح اور اظہار حق مطلوب ہو۔ اللہ تعالیٰ نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کے قصہ میں فرمایا ہے۔

بل فعلہ کبیرھم ھذا ﴿ بلکہ اس کو ان کے بڑے نے کیا ہے

اور داؤد علیہ السلام کے قصہ[1] میں فرمایا ہے:

ان ھذا اخی لہ تسع و تسعون نعجۃ ﴿ یہ میرا بھائی ہے اس کے پاس ۹۹ گائیں

---

[1] یہ فرشتے تھے جو داؤد علیہ السلام کے پاس آئے اور انھوں نے ایک فرضی مقدمہ بنا کر بغرض تصفیہ پیش کیا جس سے داؤد علیہ السلام کو متنبہ کرنا مقصود تھا۔

ولی نعجۃ واحدۃ ۔ ﴾ میں اور میرے پاس ایک ہی گائے ہے۔

حکایت ہے کہ جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے ایک مرجی[1] کے ساتھ ابوجعفر المنصور کے پاس مناظرہ کیا۔ حضرت جعفر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک مرجی کو لایا گیا تو آپ نے اس کے قتل کرنے کا حکم دیا۔ مرجی نے کہا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں مذہب ارجا کہاں تھا؟ حضرت جعفر نے کہا کہ جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں یہ مذہب نہیں تھا تو تم یہ کہاں سے لائے ہو۔ مرجی نے کہا یہ حدیث جھوٹی ہے۔ اور تم نے رسول اللہ پر کیوں جھوٹ کا بہتان باندھا کیونکہ آپ نے فرمایا ہے جو مجھ سے جھوٹ بات منسوب کرے تو اس کو اپنا ٹھکانا دوزخ میں بنانا پڑے گا۔ اس پر حضرت جعفر نے، حضرت ابراہیم علیہ السلام اور داؤد علیہ السلام کے قصوں سے حجت پیش کی جس سے مرجی کو خاموش ہو جانا پڑا[2]۔

منجملہ اس کے بوڑھی عورتوں سے ملنا۔ اور اس میں ان کا ادب یہ ہے کہ ان کی زیارت سے اللہ کا تقرب مقصود اور یہ طلب برکت و دعا کے لئے ہو۔

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے آپ نے (اپنے ساتھیوں سے) کہا: "چلو اُمِ ایمن کی زیارت کریں جیسا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرمایا کرتے تھے۔"

---

[1] مرجی وہ جو مذہب ارجاء کا پیرو ہو مذہب ارجاء یہ ہے کہ انسان جو چاہے کرے اللہ اس کو بخش دے گا۔

[2] لیکن یہ روایت غور طلب ہے اس کی تشریح خواجہ صاحب نے یہ کی ہے۔ امام جعفر صادق نے مشروط طور پر کہا تھا کہ اگر مرجی کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس لایا جاتا تو آپ اس کے قتل کا حکم دیتے نہ کہ واقعتہً ایسا فرمایا۔

منجملہ اس کے ابنائے دُنیا اور رؤساء اور سلاطین کے ساتھ تکلف برتنا اور ان کے لئے اُٹھ کھڑے ہونا اور ان کی طرف متوجہ ہونا اور اس میں ان کا ادب یہ ہے کہ دنیا طلبی کے لئے نہ ہو اور نہ ان کی دولت مطمح نظر ہو۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس قریش کے سردار آتے تھے آپ اُن کی تعظیم و تکریم فرماتے تھے اور ان کو اچھی جگہ بٹھاتے تھے۔ اور آپ نے فرمایا کہ جب کسی قوم کا معزز آدمی تمھارے پاس آئے تو اس کی عزت کرو۔

منجملہ اس کے مصیبت کے وقت رونا ہے اور اس بارے میں ان کا ادب یہ ہے کہ پکار کر آواز سے نہ رویا جائے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے لڑکے ابراہیم کی موت پر گریہ فرمایا اور "کہا آنکھ روتی ہے اور دل غمگین ہے۔ لیکن ہم زبان سے کوئی ایسی بات نہیں نکالتے جس سے پروردگار ناخوش ہو اور میں اے ابراہیم! تمھارے لئے غمگین ہوں"

اور منجملہ اس کے کم عمر لڑکوں کی صحبت اور لباس میں اس کا ادب وہ ہے جس کا ذکر اُوپر آچکا ہے (دیکھو باب آداب صحبت)

اور منجملہ اس کے خوشی کا اظہار ہے۔ اگرچہ دل کراہت کرتا ہو اور اس میں اس کا ادب یہ ہے کہ اس میں اس کے شر سے سلامتی چاہنا مطلوب ہو نہ ریا اور نفاق۔

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ ایک شخص نے رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آنے کی اجازت طلب کی اس وقت میں آپ کے پاس تھی۔ آپ نے فرمایا، کیا بُرا ساتھی ہے۔ پھر آپ نے اس کو اجازت دی۔ جب وہ آیا تو آپ نے اس سے نرمی سے بات کی مجھ کو تعجب ہوا۔ اس کے جانے کے بعد میں نے اُس کی

وجہ پوچھی تو فرمایا۔ "اے عائشہ! وہ بدترین شخص ہے۔ اس کے شر سے بچنے کے لئے لوگ تعظیم کرتے ہیں۔

سامعی علیہ الرحمۃ کے اشعار ہیں:

لما عفوت ولم احقد علیٰ احد ❊ ارحت نفسی من ھم العادات

میرا معاف کرنا اور کسی سے کینہ نہ رکھنا ❊ درحقیقت اپنے آپ کو عداوت کے کے غم سے آزاد رکھنا ہے۔

انی احیی عدوی عند رویتہ ❊ لادفع الشر عنی بالتحیات

میں اپنے دشمن کو دیکھ کر اس کی آوبھگت کرتا ہوں۔ ❊ تاکہ اس آوبھگت سے اس کے شر کو دور کروں۔

واظہر البشر للانسان ابغضہ ❊ کانّہ قد احش قلبی بالمسرات[1]

میں ایسے انسان سے خوشی کا اظہار کرتا ہوں جس سے میرا دل صاف نہیں ہے اس طرح کہ گویا میرا دل مسرتوں سے پُر ہو گیا ہے۔

ولست اسلم ممن لست اعرفہ ❊ فکیف اسلم من اھل المودات

میں ایسے شخص سے بچ نہیں سکتا جس کو میں نہیں جانتا۔ پھر میں اس شخص سے کیسے بچ سکتا ہوں جو میرا دوست ہے۔

الناس داء دواء الناس ترکھم ❊ وفی الجفاء لھم قطع الاخوات

لوگ ایک بیماری ہیں اور اس کی دوا یہ ہے کہ ان کو چھوڑ دیا جائے اور چھوڑنے میں قطع اخوت ہے۔

منجملہ اس کے اوباشوں سے ان کی حیثیت اور مقدار عقل کی بموجب میل جول رکھا جائے اور اس میں ادب یہ ہے کہ ان کی شرارتوں سے سلامتی مطلوب ہو۔

---

[1] یہ مصرع غلط ہے غالباً ایسا ہو سکتا ہے:-
"کان قلبی احش بالمسرات"

تعدو الذئاب علی من لا کلاب لہ ٭ وتتقی ربض المستأسد الحامی

بھیڑیے اس شخص پر حملہ کرتے ہیں جس کے پاس کتے نہ ہوں اور ایسے شخص کے بارے میں جانے سے ڈرتے ہیں جو کتوں کو ان پر چھوڑنے اور اپنی حفاظت کرنے والا ہو۔

---

اور منجملہ اس کے اس شخص کا ذکر جس میں کوئی عیب ہو جس سے اس کو کراہت ہو اس میں اس کا ادب یہ ہے کہ لوگوں کے عیوب جو مشہور ہیں ذکر کرے تاکہ چھپے ہوئے عیوب کی پردہ دری نہ ہو۔

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس موجود تھیں کہ عتیبہ بن حصین بغیر اذن کے آیا۔ آپ نے پوچھا کہ استیذان[1] کہاں گیا۔ اس نے کہا جب سے مجھ کو ہوش آئے ہیں۔ قبیلہ مضر کے کسی شخص سے ملنے کے لئے اجازت نہیں لی۔ جب وہ واپس ہوا تو میں نے پوچھا یہ کون تھا۔ تو آپ نے فرمایا: احمق ہے جس کی اطاعت کی جاتی ہے۔

ایک عورت نے اپنے نکاح کے بارے میں مشورہ کیا تو آپ نے فرمایا کہ فلاں شخص بخیل ہے اور دوسرا لٹھ لئے پھرتا ہے (یعنی کج خلق ہے)

نیز آپ نے فرمایا۔ صفوان کی زبان بری ہے لیکن دل اچھا ہے

---

منجملہ اس کے شعرار اور ان جیسے اشخاص سے مواسات وموافقت کی جائے اور اس میں ان کا ادب یہ ہے کہ ان سے اپنی آبرو کا بچاؤ اور دین کی سلامتی مقصود ہو اور ان کے سوال کو پورا کیا جائے اور جو وہ چاہتے ہیں کچھ نہ کچھ ان کو دیا جائے۔ تاکہ افتراء و بہتان کے مرتکب

---

[1] اجازت گھر میں داخل ہونے کی۔

نہ ہوں۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "انسان جس چیز سے اپنی آبرو بچائے وہ صدقہ ہے" روایت ہے کہ بعض شعراء آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے اور اپنے اشعار سنائے جن میں (غزوہ حنین) کے مال غنیمت کا ذکر تھا جس کا ایک شعر یہ تھا۔

اتقسم نهبی ونهب العبید بین عیینة والاقرع

کیا تم میری لوٹ اور غلاموں کی لوٹ کو عیینہ اور اقرع کے درمیان تقسیم کرتے ہو

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ اس کی زبان کو مجھ سے قطع کرو۔ (مراد یہ ہے کہ میری مذمت اس کی زبان سے نہ کہلواؤ) جس پر اس کو پانچ اونٹ دے گئے۔

روایت ہے کہ کعب بن زہیر نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی ہجو کی تھی جس پر اس کے خون کو ہدر کر دیا گیا تھا۔ پھر وہ مسلمان ہو کر آئے اور اپنے مشہور قصیدہ سے آپ کی تعریف کی جس کے یہ شعر ہیں۔

بانت سعاد فقلبی الیوم متبول ۔ متیم اثرها لم یفد مکبول

نبئت ان رسول اللہ اوعدنی ۔ والعفو عند رسول اللہ مامول

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو اپنی چادر اڑھا دی جس کو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے کعب سے خرید لی تھی جس کو آج تک خلفاء پہنتے ہیں۔

منجملہ اس کے جو چیز نچھاور کی جائے اس کا لوٹنا اور اس میں ادب یہ ہے کہ لالچ سے دور اور اپنے دوست کو خوش کرنا مقصود ہو۔ معاذ بن جبلؓ سے روایت ہے کہ میں ایک انصاری کی تقریب نکاح میں شریک ہوا۔ اس میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بھی

"تشریف لائے تھے اور نکاح کے بعد آپ نے ان کو دعا دی کہ" الفت اور بھلائی سے بسر کرو اور یہ تقریب تمھارے لئے نیک فال ہو" اس کے بعد فرمایا: "تمھارے ساتھی پر کچھ نچھاور کرو" حضرت بلال رضی اللہ عنہ ایک طبق لے آئے جس میں میوہ اور شرینی تھی اور وہ نچھاور کرنے لگے جتنے لوگ موجود تھے وہ خاموش رہے اور اس میں سے کچھ بھی نہیں لیا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "تمھارا لوٹنا اس موقع پر منافی حکم نہ تھا" لوگوں نے کہا کہ "فلاں دن آپ نے ہم کو لوٹنے سے منع فرمایا تھا" تو آپ نے ارشاد فرمایا کہ "میں نے تم کو غنیمت کے لوٹنے سے منع کیا تھا نہ کہ شادی کے موقع پر لوٹنے سے" پھر فرمایا: "آؤ ہم سب مل کر لوٹیں۔ معاذ کہتے ہیں کہ "میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ وہ ہمارے پاس سے جھپٹ رہے تھے اور ہم آپ کے پاس سے۔[1]

اور منجملہ اس کے افتخار اور اظہار دعویٰ ہے اور اس میں ان کا ادب یہ ہے کہ اس سے اللہ تعالیٰ کے نعمتوں کا اظہار مقصود ہو۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:۔

وَأَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّكَ فَحَدِّثْ ﴿﴾ لیکن اپنی نعمت کا اظہار کرو۔

اور یہ بھی غلبۂ حال کے وقت یا کسی حریف کی مفاخرت کے مقابلہ میں ہونا چاہیئے۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے غلبۂ حال کے وقت فرمایا:۔

"میں اولادِ آدم کا سردار ہوں اور کوئی فخر نہیں ہے۔" آدم اور

---

[1] اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ ہمارے یہاں نکاح کے بعد مصری بادام لٹانے کا جو طریقہ ہے وہ اسی بنا پر ہے لیکن آج کل لڑکے اس میں بہت بدتمیزی کرتے ہیں اور ایک دوسرے پر گرتے ہیں جس میں بعض وقت چھوٹے بچوں کو چوٹیں آجاتی ہیں ایسا نہ ہونا چاہیئے (مترجم)

ان سے کمتر (نبی) میرے جھنڈے کے نیچے ہوں گے۔"

"اگر موسیٰ زندہ ہوتے تو ان کو سوائے میری پیروی کے چارہ نہ ہوتا"

اور جب آپ اپنے نفس کی جانب رجوع فرماتے تو کہتے:

"میں ایک عورت کا لڑکا ہوں جو سوکھا گوشت کھاتی تھی"

"میں ایک بندہ ہوں میں اسی طرح کھاتا ہوں جس طرح کہ ایک بندہ کھاتا ہے۔ تم مطمئن رہو۔ میں کوئی بادشاہ نہیں ہوں۔ میں بندہ ہوں۔"

لیکن حریف کے مقابلہ میں روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بنی تمیم کا وفد اپنے شاعر اور خطیب کے ساتھ تفاخر کے لئے آیا۔ تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ثابت بن قیس رضی اللہ عنہ کو بلایا جو آپ کے خطیب تھے۔ انھوں نے اس کا جواب دیا۔ اور اُن پر غلبہ حاصل کیا۔ اور حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ کو بلایا جو آپ کے شاعر تھے انھوں نے بھی جواب دیا اور اپنے قصیدہ میں کہا:

بنی دارم لا تفخروا ان فخرکم ۔۔۔ یعود وبالاً عند ذکر المکارم

اے بنی دارم فخر مت کرو کیونکہ تمھارا فخر ۔۔۔ تم پر وبال ہو جائے گا جب کہ مکارم کا ذکر آئے گا۔

أ انتم علینا تفخرون وانتم ۔۔۔ لنا خول من بین وخادم

کیا تم ہم پر فخر کرتے ہو حالانکہ تم ۔۔۔ ہمارے خادم منجملہ اور خادموں کے ہو

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس موقع پر فرمایا کہ "اے دارم کے بھائیو! میں اس موقع پر اس چیز کو بیان کرنا نہیں چاہتا جس کو میں سمجھتا ہوں کہ لوگوں نے بھلا دیا ہو" کہا جاتا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ کہنا ان لوگوں پر حسان کے شعر بھی زیادہ سخت تھا۔ وہ سب مغلوب و مقہور اُٹھے۔ پھر اسلام لائے۔ آپ نے اُن کے

ساتھ احسان کیا اور ان کو کپڑے پہنائے۔

منجملہ اس کے غصہ ہوتا اور منضجر ہونا ہے۔ ایسے موقع پر کہ ان باتوں کی قولاً و عقلاً برداشت نہ کی جا سکتی ہو اور اس میں اس کا ادب یہ ہے کہ فحش گوئی اور بدتہذیبی سے اجتناب کرے۔ اور حق کے حدود کا لحاظ رکھے۔ اور ظلم تک تجاوز نہ کرے۔ کیونکہ غصہ اگر غالب ہو جائے تو وہ عقل کو مغلوب کر لیتا ہے۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے :۔

لایحب اللہ الجھر بالسوء الا من ظلم۔ — اللہ کسی کی بری بات کا اظہار پسند نہیں کرتا مگر اس شخص سے جس پر ظلم ہوا ہو۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا :

"جس نے مومن کو برائی کے ظاہر کرنے پر مجبور کیا تو اسی پر اس کا گناہ ہے"

حضرت شافعی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں :

"جس شخص کو غصہ دلایا جائے اور وہ غصہ نہ کرے تو وہ گدھا ہے۔
جس کو راضی کرنے کی کوشش کی جائے اور وہ راضی نہ ہو تو وہ شیطان ہے"

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے :

والذین اذا اصابھم البغی ھم ینتصرون — وہ لوگ جن سے نافرمانی کی جائے تو وہ اس کے دفع کرنے کے لئے ایک دوسرے کی مدد کرتے ہیں۔

اس کی تفسیر میں یہ معنے بتائے گئے ہیں کہ وہ لوگ ذلیل ہونے کو مکروہ سمجھتے تھے اور جب قدرت پاتے تو معاف کر دیتے تھے۔

اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے :

ولمن انتصر بعد ظلمہ فاولئک ما علیھم من سبیل — اور بے شک وہ شخص جو ظلم کے بعد بدلہ لے تو اس پر کوئی دار و گیر نہیں ہے

اور اس بات کی کوشش کرے کہ غیظ و غضب اپنے نفس کے لئے نہ ہو۔ بلکہ دوسروں کے لئے ہو اور اس میں بھی حق جوئی مطلوب ہو

روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے کبھی اپنے نفس کے لئے انتقام نہیں لیا مگر جب کہ خدا کی حرام کی ہوئی چیزوں کی ہتک حرمت ہو تو اس وقت آپ نے اللہ کے لئے انتقام لیا ہے۔

بعض علماء سے کہا گیا کہ آپ اپنے لئے تو تحمل فرماتے ہیں لیکن اپنے دوست کے لئے نہیں فرماتے۔ انھوں نے جواب دیا کہ میری برداشت اپنے لئے حلم ہے لیکن دوست کے لئے قابل ملامت۔

پھر یہ بات یاد رکھنی چاہئے کہ مذہب (تصوف) کے احوال اور مقامات ہیں۔ آداب واخلاق ہیں اور رخصتیں ہیں اور رخصتیں ادنیٰ درجہ ہیں۔ جس شخص نے ان تمام پر عمل کیا وہ محقق ہے اور جس نے صرف ظواہر پہ عمل کیا وہ پابند رسوم ہوا۔

اور جس نے رخصتوں کو اختیار کیا وہ صوفیہ کے مشابہ ہوا۔ جس کے متعلق آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس شخص نے کسی قوم کے ساتھ تشبہ اختیار کیا تو وہ ان ہی میں سے ہے اور جس نے کسی قوم کی تعداد بڑھائی وہ ان ہی میں سے ہے اور یہ اسی وقت ہے کہ ان تین اصول پر کاربند ہو جس کے متعلق مشائخ کرام نے اجماع کیا ہے جس شخص نے ان میں سے کسی میں خلل پیدا کیا یا ان میں کسی کا ساتھ چھوڑ دیا تو اس نے احکام مذہب سے خروج کیا اور ان سے عاری ہو گیا۔

۱۔ اور وہ فرائض کا ادا کرنا ہے۔ چاہے دشوار ہو یا آسان۔

۲۔ اور حرام چیزوں سے اجتناب خواہ وہ چھوٹے ہوں یا بڑے۔

۳۔ اور دنیا کو دنیا داروں کے لئے چھوڑ دینا کم ہو زیادہ۔

بجز اس کے کہ وہ مومن کے لئے لابدی ہو اور وہ وہ ہے۔

جس کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مستثنیٰ فرمایا ہے۔ آپ نے ارشاد فرمایا ہے کہ چار چیزیں دنیا میں ایسی ہیں جو دنیا میں شمار نہیں کی جا سکتیں :-

۱۔ روٹی کا ٹکڑا جس سے تم اپنی بھوک کو دور کر سکو۔

۲۔ کپڑا جس سے تم اپنی ستر پوشی کرتے ہو۔

۳۔ گھر جس سے تم سردی اور گرمی سے بچ سکو۔

۴۔ اور نیک عورت جس سے تم سکون حاصل کر سکو۔ اس کے سوا جو کچھ ہے اس میں اس کا حق نہیں ہے۔

حضرت جنید رحمۃ اللہ علیہ کو کہا گیا کہ آپ اس شخص کے بارے میں کیا کہتے ہیں جس کے پاس دنیا میں سے سوائے گٹھلی چوسنے کے کچھ نہ رہا ہو۔ کیا اس پر تصوف کا اطلاق ہو سکتا ہے۔ انھوں نے فرمایا : مکاتب (وہ غلام جو مزدوری کر کے ایک مقررہ رقم ادا کرنے کے بعد آزادی حاصل کرتا ہے) جب تک کہ اس پر ایک درم بھی باقی ہے مکاتب ہے۔

جو شخص (مذکورہ بالا اصول کو) اپنے اوپر لازم کر لے تو وہ مذہب صوفیہ کے بتدیوں میں ہوگا اور اس پر لازم ہے کہ اس سے آگے بڑھنے کے لئے جدوجہد اور بلند احوال پر ترقی کرنے کی کوشش کرتا رہے تاکہ محققین میں اس کا شمار ہو۔

بعض مشائخ کرام نے فرمایا کہ جس شخص کو مصیبتوں کا جھیلنا شاق گزرے وہ بلند احوال تک ترقی نہیں کر سکتا اور ایسا شخص مردان راہِ خدا کے مرتبہ تک نہیں پہنچ سکتا۔

اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے :-

وان لو استقاموا علی الطریقۃ ؕ اگر وہ اس طریقہ پر جم جائیں تو ہم ان کو

لاسقیاھم ماءً غدقا ﴿ خوب پانی پلا کر سیراب کرسکیں گے۔

اور جو شخص اِن اصول سے یا ان میں سے بعض سے علٰحدگی اختیار کرے اور درجہ رخصت سے بھی گرجاے اور اس کے مذکورہ آداب کو ترک کردے تو اس نے مذہب صوفیہ کو چھوڑ دیا اور اس سے دور ہوگیا اس لئے اس کے ساتھ رہنا یا اس کا ساتھ دینا حرام ہے اور جماعت کو چاہیئے کہ اس کو اپنے زمرہ سے نکال باہر کرے اور اس کو رسوا کرے اور جو شخص جماعت میں سے کسی چیز میں اس کے ساتھ مداہنت (نرمی) اختیار کرے تو وہ اس کا اس عار میں شریک ہے۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:۔

ومن یولھم فانہ منھم ﴿ جو ان سے دوستی کرے تو وہ اُن ہی میں سے ہے۔

اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے ہم کو سچا بناے اور محققین سے جا ملاے اور ہم کو فحش باتوں سے جو ظاہر ہوں یا چھپی ہوئی ہوں بچاے اور ہم کو رضاے الٰہی پوشیدہ و آشکارا طلب کرنے کی توفیق دے۔ اور جو کچھ ہم نے اس کتاب میں جمع کردیا ہے اس سے ہم کو اور مسلمانوں کو نفع پہنچاے اور اس کو ہمارے لئے اور جو اس کو دیکھے اس کے لئے وبال نہ بناے اور ہمارے فائدہ کو صرف جمع کرنے اور حفظ کرنے کی حد تک محدود نہ رکھے بلکہ اس پر عمل کرنے کی توفیق عطا فرماے خداے عزاسمہ ہم سے قریب اور دعا کو قبول کرنے والا ہے اور آخر میں مستحب امر اللہ کی تعریف ہے جو ایک ہے اور درود ہو ہمارے نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم

(اور اُن کے تمام آل پر)

تمت

# فہرست اسماء ان بزرگوں کی جن کا ذکر اس کتاب میں آیا ہے

**ابراہیم :-** فرزند رسول اللہ صلعم ۔ ہجرت کے دسویں سال فوت ہوئے جبکہ وہ ڈیڑھ سال کے تھے ۔ مرآۃ الجنان ج ۱ ص ۱۲ صفحہ ۱۶۴

**ابراہیم بن شیبان :-** ان کی کنیت ابو اسحاق ہے ۔ مشائخین صوفیہ میں سے تھے عبداللہ مغربی اور ابراہیم الخواص کی صحبت اٹھائی تھی ۳۴۸ھ میں وفات پائی ۔ (المنتظم ج ۶ ص ۳۶) صفحہ ۷۸ - ۱۰۲

**ابوالبختری :-** ان کا نام محمد بن ابراہیم ہے ۔ قحطبی کے لقب سے زیادہ مشہور ہیں ۔ راویان حدیث میں سے ہیں ۔ ۲۵۸ھ میں فوت ہوئے ۔ صفحہ ۸۳

**ابن عطاء :-** عبدالوہاب بن عطا العجلی المحدث ۔ ان کی کنیت ابوالنصر الخفاف العجلی ہے ۔ بہت سے حفاظ حدیث سے روایت کی ہے ۔ اکثر محدثین ان کو ثقہ مانتے ہیں ۔ بہت صالح اور رقیق القلب تھے ۲۰۴ھ میں فوت ہوئے ۔ (تذکرۃ الحفاظ جلد ۱ ص ۳۲۹) صفحہ ۷۰ - ۱۴۲

**ابن عمر :-** عبداللہ نام حضرت عمرؓ کے صاحبزادے بڑے جلیل القدر صحابی ۔ سنت کے اتباع میں بہت سرگرم ۔ بیعت رضوان میں شریک تھے ۷۴ھ کے اوائل میں فوت ہوئے ۔ صفحہ (۱۷)

**ابن المبارک :-** عبداللہ نام ۔ کنیت ابوعبدالرحمن ۔ ان کے والدین ترکی تھے ۔ وطن مرو تھا لیکن کوفہ میں توطن اختیار کر لیا تھا ۔ عطاء بن سلم کا قول ہے کہ میں نے ان کے مانند کسی شخص کو نہیں دیکھا ۔ سفیان ثوری فرماتے ہیں کہ عبداللہ بن مبارک مشرق و مغرب کے سب سے زیادہ عالم ہیں ۔ حدیث و فقہ کے امام ہیں اور باوجود زہد و علم کے جہاد بھی فرماتے تھے ۔ ان کے بڑے

بڑے مہاتب ہیں۔ تفصیل صفۃ الصفوہ اور دیگر تذکروں میں دیکھی جائے۔ تبع تابعین میں ان کا شمار ہے۔ جہاد سے واپس ہوتے ہوئے ۱۳ رمضان ۱۸۱ھ کو وفات پائی (صفۃ الصفوہ ج ۴ ص ۱۰۹) صفحہ ۳۹

ابو حفص الحداد :- نیشاپور کے رہنے والے تھے۔ شیخ خراسان کہلاتے تھے۔ بڑے صاحب احوال وکرامات تھے سخاوت اور بلند ہمتی میں اپنی نظیر نہیں رکھتے تھا۔ ایک مرتبہ دس ہزار دینار قیدیوں کے چھڑانے میں صرف کر دیئے۔ حالانکہ ایک رات کا کھانا بھی حضرت کے پاس موجود نہ تھا۔ ۲۶۵ھ میں وفات پائی

صفحہ ۲۷ - ۸۴ - ۹۷

ابو حفص النیشاپوری :- ان کا نام عمرو بن اسلم ہے بعض لوگوں نے عمرو بن سلمہ لکھا ہے حضرت جنید کا ان کے متعلق قول ہے "اگر میں ان کو دیکھتا تو میرے لئے کافی تھا۔" ان کا قول تھا کہ جو شخص اپنے اعمال کا موازنہ کتاب وسنت سے نہ کرے اور اپنے خطرات قلبی پر قابو نہ رکھے تو اس کا نام مردان خدا کی فہرست میں نہ لکھا جائیگا۔ ان کے سنِ وفات میں اختلاف ہے صحیح یہ ہے کہ ۲۷۰ھ میں فوت ہوئے (صفۃ الصفوہ ج ۴ ص ۹۹) صفحہ ۵۹ - ۸۷ - ۱۲۶

ابو رزین :- ان کا نام عبداللہ بن رزین ہے۔ انس بن مالک سے روایت کرتے ہیں۔ (لسان المیزان ج ۳ ص ۲۸۵) صفحہ (۸۸)

ابو ذر :- جندب بن جنادہ مشہور صحابی ہیں۔ قبیلہ غفار سے ان کا تعلق ہے۔ مکہ میں ایمان لائے ان کے بڑے مناقب ہیں ۳۲ھ میں فوت ہوئے صفحہ ۱۲

ابو بکر الشبلی :- ان کے نام میں اختلاف ہے۔ دلف بن جعفر کسی نے کہا ہے اور کسی نے "جعفر بن یونس" کسی نے کچھ۔ اور ان کے ماموں اسکندریہ کے امیر الامراء اور باپ حاجب الحجاب تھے۔ شبلی کی ولادت سرمن رائے میں ہوئی

ایک محلہ میں ہوئی۔ موفق باللہ خلیفہ نے ان کو
دماوند کا حاکم بنایا تھا لیکن انھوں نے اس سے دست برداری کر لی
اور خیر النساج صوفی کے ہاتھ پر توبہ کی اور خضرا کی صحبت اختیار کی
جنیدؒ ان کے متعلق کہتے ہیں کہ "وہ فقیروں کے سرتاج ہیں" ۳۴۳ھ میں
ان کی وفات ہوئی جب کہ ان کی عمر (۸۷) سال کی تھی صفحہ ۱۳۱-۱۱۶-۱۲۷
۱۳۵ - ۱۴۱

**ابن شجاع :-** شاہ ابن شجاع الکرمانی۔ کنیت ابو الفوارس۔ شہزادے تھے
زہد اختیار کر لیا تھا۔ ابو تراب نخشبی اور ابو عبد اللہ التستری کی صحبت
اٹھائی تھی۔ غالباً ۲۷۰ھ میں وفات پائی (صفۃ الصفوہ ج ۴ ص ۵)

**ابو عبد اللہ الخفیف :-** ان کا پورا نام مراۃ الجنان میں اس طرح لکھا ہے۔ ابو عبد اللہ
محمد بن خفیف شیرازی۔ بڑے صاحب احوال و مقامات تھے۔ ابو عبد الرحمن سلمی
کا قول تھا "صوفیہ میں اب کوئی ان سے بڑھ کر صاحب حال اور قدیم ترین
اور کتاب و سنت کا پابند" اور مذہب شافعی کا فقیہ نہیں رہا۔ ۹۵ سال
کی عمر میں ۳۷۱ھ میں فوت ہوئے (مرآۃ الجنان ج ۲ ص ۳۹۶) صفحہ ۲۷، ۱۷

**ابو عبد اللہ احمد :-** ان کا نام ابو عبد اللہ احمد بن عطا والرودباری ہی بڑے عابد
و زاہد تھے مگر محدثین ان کی احادیث تسلیم نہیں کرتے تھے ۳۶۹ھ
میں فوت ہوئے۔ (لسان المیزان ج ۱ ص ۲۲۲) صفحہ ۴۰ - ۴۱

**ابن عباس :-** ان کا نام عبد اللہ۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا زاد
بھائی ہیں۔ قرآن کے بڑے عالم اور مفسر ہیں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم
نے ان کے حق میں حصول علم دین کی دعا فرمائی تھی ۶۸ھ میں وفات پائی
آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے وقت ان کی عمر ۱۳ سال کی
تھی۔ خلفائے عباسیہ کے جد اعلیٰ ہیں ص ۱۰۴

**ابو العباس النہاوندی :-** ان کا پورا نام احمد بن الحسین القاضی ابو العباس
النہاوندی ہے۔ دارقطنی مشہور محدث کے زمانہ میں تھے ان کا سن وفات معلوم نہیں

لسان المیزان ج ۱ ۱۵۱ صفحہ ۱۲۵ - ۱۲۷

ابو عبدالرحمٰن السلمی :- ان کا نام محمد بن الحسین بن محمد بن موسیٰ ہے اور کنیت ابو عبدالرحمٰن السلمی ہے - ابوالعباس الاصم سے روایت کی ہے۔ اور ان سے مشائخین بغداد الازہری العشاری وغیرہما نے روایت کی ہے۔ صوفیہ کے حالات کا انھیں بہت علم تھا - اور صوفیہ کیلئے انھوں نے ایک تفسیر بھی لکھی تھی۔ اور حدیث اور تاریخ کی کتابیں بھی لکھی تھیں۔ ان کا ایک چھوٹا سا دائرہ نیشاپور میں تھا جس میں صوفی آکر ٹھیرا کرتے تھے - اسی میں ان کی قبر ہے روز یکشنبہ ۳/ شعبان ۴۰۲ھ میں ان کی وفات ہوئی - (المنتظم ج × صفحہ (۶) ص ۱۱۶)

ابو علی الرود باری :- ان کا نام احمد بن محمد بن قاسم ہے - بغداد کے رہنے والے ہیں لیکن مصر میں سکونت اختیار کی تھی - حدیث کے عالم تھے - ابراہیم حربی سے حدیث کی سند لی تھی - فقہ میں ابوالعباس ابن سریج کے شاگرد ہیں اور نحو ثعلب سے سیکھی تھی - تصوف کی تعلیم جنیدؒ سے پائی ہے - ۳۲۲ھ میں بمقام مصر وفات پائی - صفحہ ۸۱ - ۱۱۱

ابو عبیدہ (نحوی) :- معمر بن المثنیٰ التیمی البصری النحوی - لغت کے امام ہیں ۲۰۹ھ میں بصرہ میں فوت ہوئے - ابن خلکان ج ۲ ص ۱۳۳ صفحہ (۲۰)

ابوالفیض :- ذوالنون مصری بن ابراہیم مصر کے ایک قریہ میں پیدا ہوئے لیکن مصر میں سکونت اختیار کی - آپ کے والد ابراہیم اسحاق بن محمد الانصاری کے آزاد کردہ غلام تھے - ان کے چار لڑکے تھے جس میں سے ایک یہ ہیں - بڑے صاحب تصرف اور ریاضت کے بزرگ ہیں - ۲/ ذیقعدہ ۲۴۲ھ میں بمقام جیزہ وفات پائی اور مصر میں تدفین ہوئی - صفحہ ۸۴ - ۱۰۸ - ۱۱۲ - ۱۲۹ - ۱۴۵ -

**ابوبکر الدینوری:-** ان کا نام محمد بن عبیداللہ تھا۔ بغداد میں رہتے تھے۔ سلطان جلال الدولہ اکثر ان کی ملاقات کیلئے آتا تھا۔ ایک مرتبہ انھوں نے اس سے نمک کا محصول معاف کر دینے کیلئے کہا جسکی آمدنی سالانہ ایکہزار دینار تھی۔ سلطان نے اسکی تعمیل کی۔ یکشنبہ ۲۳/شعبان ۴۳۰ھ میں انتقال ہوا۔ المنتظم جلد ۸ صفحہ (۱۰۳) ص ۱۳۵ ۔

**ابوبکر الصدیق:-** خلفائے راشدین میں خلیفہ اول ہیں۔ جوانوں میں آپ سب سے پہلے ایمان لائے۔ مرض الموت میں آنحضرت نے آپ ہی کو نماز پڑھانے کا حکم دیا۔ . . . . . . . . . . ملک شام کی فتوحات کا آپ ہی کے زمانہ میں آغاز ہوا۔ بوقت ہجرت آنحضرت کے رفیق غار رہے آپ کے مناقب و فضائل بیشمار ہیں۔ جو عام طور پر معلوم ہیں۔ ۶۳ سال کی عمر میں ۱۳ھ میں انتقال ہوا۔ عشرہ مبشرہ میں سے تھے۔ صفحہ ۷ - ۱۷ - ۵۰ - ۷۲ - ۱۲۴ - ۱۶۳

**ابوعثمان الحیری:-** ان کا نام سعید بن اسمٰعیل ہے۔ نیشاپور کے شیوخ اور کبار صوفیہ میں سے ہیں۔ وعظ بھی فرماتے تھے۔ ابوحفص نیشاپوری کی صحبت اٹھائی تھی مستجاب الدعوات اور بڑے مرتبہ کے بزرگ ہیں۔ ۲۹۸ھ میں فوت ہوئے (مراۃ الجنان جلد ۲ ص ۲۳۲) ص ۸۰

**ابوبکر الکتانی:-** محمد بن علی بن جعفر الکتانی۔ ان کا وطن بغداد ہے۔ لیکن مکہ میں اقامت اختیار کی۔ ان کو انکی کثرت عبادت کی وجہ سے سراج الحرم کہا جاتا تھا انھوں نے جنید، خزاز اور نوری کی صحبت اٹھائی تھی۔ مکہ میں ۳۲۸ھ میں انکی وفات ہوی۔ صفحہ (۳۰) ۷

**ابوبکر الواسطی:-** غالباً یہ ابوبکر واسطی وہ ہیں جن کا نام المنتظم میں ابن النضر بن کلیم بن ندبی لکھا ہے۔ اور وہ ابن ابی حامد کے نام سے مشہور ہیں۔ ان سے دار قطنی

محدث نے روایت کی ہے اور ان کو ثقہ صدوق اور سخی ظاہر کیا ہے
۲۴۳ھ میں فوت ہوئے۔ (المنتظم ج ۵ ص ...)

**ابو تراب بخشی:-** ان کا نام عسکر بن الحصین ہے۔ ابو عبد اللہ الجلاء کہتے ہیں کہ میں دو سو شیوخ سے ملا ہوں۔ لیکن ان میں سے چار شیوخ کے مانند کسی کو نہیں پایا ان میں بھی ابو تراب بخشی صف اول میں ہیں۔ بڑے صاحب کرامات تھے۔ ان کی وفات صحرا میں ۲۴۵ھ میں ہوئی صفحہ (۸۸)

**ابو حاتم العطار:-** صفحہ (۱۰۹) ان کا نام المنتظم میں محمد بن ادریس بن منذر لکھا ہے حفاظ حدیث میں سے تھے۔ ان سے بڑے بڑے اکابر حدیث نے روایت کی ہے ۲۷۷ھ میں فوت ہوئے

**ابو سعید الخراز:-** ان کا نام احمد بن عیسیٰ ہے۔ ہمیشہ ذکر و مراقبہ میں رہتے تھے۔ انھوں نے ابراہیم بن بشار سے حدیث کی روایت کی ہے اور ان سے علی بن محمد المصری نے روایت کی ہے ۲۸۶ھ میں فوت ہوئے۔

**ابو نصر السراج:-** صفحہ (۱۱۵) کتاب اللمع تصوف میں آپ ہی کی تصنیف ہے۔ کبار صوفیہ میں سے ہیں۔ آپ کا نام عبد اللہ بن علی الطوسی ہے ۳۷۸ھ میں فوت ہوئے (مراۃ الجنان ج ۲ ص ۴۰۹)

**ابو ہریرہ:-** ان کے نام میں بہت اختلاف ہے۔ مشہور عبد شمس بن عامر ہے۔ لیکن اسلام لانے کے بعد عبد اللہ رکھا گیا۔ ان کے پاس ایک چھوٹی سی بلی تھی اس کی بنا پر ابو ہریرہ آپ کی کنیت ہوئی۔ ہریرۃ عربی میں چھوٹی بلی کو کہتے ہیں ۷ھ میں مدینہ آئے جب کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم خیبر میں تشریف فرما تھے وہیں بیعت سے مشرف ہوئے۔ آپ سے بہت سی حدیثیں مروی ہیں۔ ۵۸ھ میں جب کہ آپ کی عمر ۷۸ سال کی تھی وفات پائی۔ صفحہ ۴۸-۴۹-۹۹-۱۰۲-۱۲۳-۱۲۸-۱۲۹-۱۳۴-۱۵۹

**ابو بکر الوراق:-** ان کا نام محمد بن عمر ہے۔ ان کو

سیم سے نقب یاد کیا جاتا ہے۔ اصل میں ترمذ کے رہنے والے ہیں بلخ میں اقامت اختیار کی
ان کا سن وفات معلوم نہ ہو سکا۔ غالباً چوتھی صدی
کے اوائل میں انتقال ہوا۔ صفحہ ۵۶

ابو یزید البسطامی :۔ ان کا نام طیفور بن عیسیٰ بن فروشان ہے۔ ان کے دادا
فروشان جو مجوسی تھے۔ اسلام سے مشرف ہوئے۔ ابو یزید
کے اور دو بھائی تھے اور وہ بڑے عابد و زاہد تھے۔ ابو یزید
عموماً بایزید بسطامی کے نام سے مشہور ہیں۔ بڑے پایہ کے بزرگ
ہیں۔ ان کی وفات ۲۶۱ھ میں ہوئی۔ جب کہ ان کی عمر ۷۳
سال کی تھی۔ (صفۃ الصفوہ جلد ۴ ص ۹۳) صفحہ ۳۱
- ۴۳ - ۱۰۶ -

ابو یعقوب السوسی :۔ ان کا نام دراصل ابو یعقوب الشرسطی المصری الصیرفی
السوسی تصحیف ہے۔ عالم حدیث تھے اور اکثر علوم میں دستگاہ
رکھتے تھے۔ ابو تراب نخشبی کی صحبت اٹھائی تھی ۲۹۷ھ میں فوت
ہوئے۔ صفحہ ۱۲ - ۹۳

احمد بن خضرویہ :۔ ابن خضرویہ البلخی کے نام سے مشہور ہیں۔ ان کی کنیت ابو طاہر ہے
ابو تراب نخشبی اور حاتم اصم کی صحبت اٹھائی اور حفص نیشاپوری کی
خدمت میں بھی حاضر ہوئے۔ ابو حفص کا قول ہے کہ میں نے
احمد بن خضرویہ سے زیادہ عالی ہمت اور صادق الحال کسی کو نہیں
دیکھا۔ ۲۴۰ھ میں ۹۵ سال کی عمر میں وفات پائی۔ صفحہ ۱۳۳)

احمد بن یحییٰ :۔ ابن زید بن یسار ابو العباس الشیبانی المعروف بہ ثعلب نحو اور
لغت میں کوفیوں کے امام ہیں۔ بہت سے علمائے حدیث کی
روایت کی ہے کہ ۲۰۰ھ میں پیدا ہوئے اور ۲۹۱ھ میں وفات پائی۔

ام ایمن :۔ آنحضرت کی کھلائی ان کا نام برکہ تھا جو آپ کے والد کی لونڈی تھیں

جس کو آپ نے آزاد کر دیا تھا۔ اور اس کا نکاح عبید بن زید سے کر دیا تھا۔ جس سے ایک لڑکی ایمن نام پیدا ہوئی۔ پھر زید بن حارثہ سے اس کا نکاح ہوا۔ جس سے اسامہ پیدا ہوئے احد اور خندق سے حاضر تھیں۔ اور زخمیوں کی خدمت کرتی تھیں۔ حضرت عثمان کی خلافت کے زمانہ میں وفات پائیں۔ صفحہ ۱۶۳

**انس بن مالک** رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے خادم اور ایک عرصہ تک ساتھ رہے ہیں۔ آپ سے بہت سی حدیثیں مروی ہیں۔ ۹۳ھ میں بقول اکثر وفات پائی۔ صفحہ ۱۷ - ۶۵ - ۱۶۳

**بشر بن الحارث:-** بشر حافی کے نام سے مشہور ہیں۔ حدیث کے بڑے عالم اور زہد و تقویٰ میں اپنی نظیر نہیں رکھتے تھے۔ ابراہیم حربی کا قول ہے۔ بغداد سے ایسا عقلمند اور اپنی زبان کو محفوظ رکھنے والا کوئی شخص نہیں نکلا۔ ۲۲۷ھ میں بغداد میں وفات پائی۔ (تہذیب التہذیب جلد ۱ صفحہ ۴۴۵) صفحہ ۷۰ - ۹۹ - ۱۲۳

**بنی النضیر:-** یہودیوں کا قبیلہ ہے۔ جو شام سے آکر مدینہ میں بس گیا تھا۔ سیرت کی کتابوں میں ان کے حالات بہ تفصیل مذکور ہیں۔ صفحہ ۱۲۷

**ثابت بن قیس:-** صفحہ ۱۶۹۔ آنحضرت کے خطیب تھے۔ تمام مشاہد میں آپ کے ساتھ شریک رہے۔ آنحضرت نے ان کی عیادت بھی فرمائی۔ یمامہ کی لڑائی میں ۱۲ھ میں بزمانہ خلافت حضرت ابوبکر فوت ہوئے۔

**ثوری:-** سفیان بن سعید بن مسروق الثوری ۹۷ھ میں پیدا ہوئے۔ انکو امیر المومنین فی الحدیث کہا جاتا ہے۔ شعبان ۱۶۱ھ میں فوت ہوئے۔ ان کے بڑے مناقب ہیں۔ صفحہ ۳۹ - ۴۱

**جابر:-** جابر بن عبداللہ الخزرجی السلمی۔ صحابی ہیں۔ آنحضرت سے اور متعدد صحابہ سے روایت کی ہے۔ سوائے بدر و احد کے تمام غزوات میں

آنحضرت کے ساتھ شریک رہے۔ ۷۳ھ میں فوت ہوئے۔ جب کہ
ان کی عمر ۹۴ سال تھی۔ تهذیب التهذیب۔ ج ۲ ص ۴۳ صفحہ ۱۰۰

**جابر بن سمرہ:-** صحابی ہیں۔ آنحضرتؐ سے اور اکابر صحابہ سے بہت سی حدیثیں روایت
کی ہیں۔ کوفہ میں بود و باش اختیار کی تھی۔ عبدالملک بن مروان کی
خلافت کے زمانہ میں ۷۳ھ میں انتقال فرمایا۔ صفحہ ۱۵۷ ص ۹۵

**جریر بن عبداللہ البجلی:-** صحابی ہیں۔ آنحضرتؐ کی وفات سے ۴۰ دن قبل اسلام لائے

**جریری:-** احمد بن محمد حسین ابو محمد جریری۔ سری سقطی سے انھوں نے حدیث کی روایت کی۔
جنید انکی بہت تعظیم کرتے تھے اپنے بعد ان سے تقلید ہونے کی ہدایت کی۔ انکا سنہ وفات ۳۱۷ھ ہے۔
صفحہ ۵۳ - ۱۳۲ - ۱۴۶

**جعفر بن ابی طالب:-** حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے دس سال بڑے تھے۔ حبش
کی طرف ہجرت کی تھی۔ اور فتح خیبر کے وقت ہجرت کے ساتویں سال
حبش سے تشریف لائے۔ فقیروں اور مسکینوں سے بہت انست
رکھتے تھے جسکی وجہ سے آنحضرت نے آپ کا لقب ابو المساکین رکھا تھا
جنگ موتہ ۸ھ میں شہید ہوئے۔ صفحہ (۲۰)

**جعفر الصادق:-** جعفر بن محمد بن علی الشہید الحسین بن علی بن ابی الطالب الہاشمی
الامام ابو عبداللہ العلوی المدنی الصادق = آپ نے اپنے والد اور
متعدد صحابہ سے روایت کی ہے ۸۰ھ میں پیدا ہوئے اور ۱۴۸ھ
میں وفات پائی۔ امام ابو حنیفہ فرماتے ہیں کہ میں نے آپ سے زیادہ
کسی کو فقیہ نہیں پایا۔ آپ کے مناقب بے شمار ہیں۔ (تذکرۃ الحفاظ)
جلد ۱ صفحہ ۱۵۸) صفحہ ۱۴۲ - ۱۴۹ - ۱۶۳ -

**جنید:-** بن محمد بن الجنید بڑے پایہ کے بزرگ ہیں۔ باوجود علم باطنی کے
حدیث و فقہ میں بھی پوری دستگاہ رکھتے تھے۔ ۲۰ سال کی عمر میں

فتویٰ دینے لگے تھے ۔ حارث محاسبی اور سری سقطی کی صحبت اٹھائی تھی۔
سنِ وفات میں اختلاف ہے ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۲۹۸ھ
میں وفات پائی ۔ صفحہ ۱۹ ۔ ۲۷ ۔ ۲۹ ۔ ۳۳ ۔ ۳۹ ۔ ۴۰ ۔ ۵۱ ۔ ۵۲
۵۳ ۔ ۵۴ ۔ ۶۲ ۔ ۶۴ ۔ ۸۴ ۔ ۹۶ ۔ ۱۰۱ ۔ ۱۰۳ ۔ ۱۰۶ ۔ ۱۱۱
۱۱۴ ۔ ۱۲۶ ۔ ۱۲۸ ۔ ۱۳۲ ۔ ۱۳۴ ۔ ۱۴۲ ۔ ۱۴۳ ۔ ۱۷۲

**حجاج بن یوسف الثقفی** :۔ عبدالملک بن مروان کی جانب سے حجاز، عراق اور خراسان کا حاکم رہا ہے ۔ ہزاروں بے گناہ آدمیوں کا اس نے خون بہایا ۔ ظلم و ستم میں مشہور تھا ۔ بڑا فصیح بلیغ بڑا بہادر شخص تھا ۔ ۹۵ھ میں فوت ہوا ۔ صفحہ ۶۹

**حسان بن ثابتؓ** :۔ آنحضرت کے مشہور شاعر ہیں ۔ (۱۲۰) برس کی عمر پائی اور حضرت معاویہ کی خلافت کے زمانہ میں ۵۵ھ میں فوت ہوئے ۔

**حسن بصریؒ** :۔ ان کا نام یسار تھا ۔ ان کے والد زید بن ثابت کے آزاد کردہ غلام تھے ۔ اور ان کی ماں حضرت ام سلمہؓ کی آزاد کردہ کنیز تھیں ۔ مدینہ منورہ میں ان کی پرورش ہوئی ۔ حضرت عثمانؓ کے زمانہ میں قرآن حفظ کیا اور آپ کے متعدد خطبوں کی سماعت کی ہے ۔ علم و عمل کے امام ہیں ۔ متعدد صحابہؓ سے آپ نے حدیث کی روایت کی ہے ۔ خاص کر حضرت علیؓ سے علم ظاہری و باطنی کی تکمیل کی ۔ آپ ہی کے توسط سے صوفیہ کرام کے اکثر سلسلے حضرت علیؓ تک پہنچتے ہیں ۔ ۱۱۰ھ میں وفات پائی ۔ جب کہ آپ کی عمر ۸۸ سال کی تھی ۔ صفحہ ۹ ۔ ۶۹ ۔ ۹۳ ۔ ۱۰۲ ۔ ۱۳۵

**حسین بن مجلی بن الولید** :۔ ان کو حسین الجعفی بھی کہتے ہیں ۔ کثرت عبادت کی وجہ سے لوگ ان کو راہب الکوفہ کہتے تھے ۔ یحییٰ بن یحییٰ کا قول ہے ۔ اگر ابدال میں کسی شخص کا شمار ہو سکتا ہے تو وہ حسین الجعفی ہیں ۔ ان سے ہم نے دس ہزار

حدیثیں لکھی ہیں - بہت اچھا لباس پہنتے تھے - ۴۸ سال کی عمر پائی
اور ۳۰۱ھ میں فوت ہوئے - صفحہ (۲۹)

**حسین بن علی رضؓ:-** حضرت علی کے فرزند سید الشہدا ہیں - مقام کربلا میں کوفہ کے قریب شہید ہوئے - جب کہ آپ کی عمر ۵۶ سال تھی - ۶۱ھ میں یہ واقعہ المناک ہوا

**حسین بن المنصور:-** صفحہ ۹۱ - یہ وہ منصور حلاج ہیں جن کو انا الحق کہنے کی بنا پر علماء کے فتوی کے مطابق سولی پر چڑھایا گیا تھا - ۳۰۹ھ کا یہ واقعہ ہے
(لسان المیزان ج ۲ ص ۳۱۴)

**الحصیری:-** ابو محمد جعفر بن احمد بن نصر النیشاپوری - یہ ائمہ حدیث میں سے ایک ہیں ان کے پوتے محمد بن احمد السکری کا بیان ہے کہ حصیری نے اپنی رات تین حصوں میں تقسیم کر رکھی ہے - ایک حصہ میں نمازیں پڑھتے تھے - اور ایک حصہ میں سوتے تھے اور ایک حصہ تصنیف و تالیف کے لئے مقرر کر رکھا تھا تین دن کے مرض میں ان کا انتقال ہوا جس میں مسلسل قرآن مجید کی تلاوت جاری تھی - ۳۰۳ھ میں وفات پائی - صفحہ ۱۱۶

**الحیری:-** ابو جعفر احمد بن حمدان بن علی بن سنان النیشاپوری بڑے پایہ کے محدث اور زاہد و عابد مستجاب الدعوات بزرگ ہیں - ابو الحفص النیشاپوری اور شاہ بن شجاع کی صحبت میں رہے ہیں - جن سے آپ کی خط و کتابت تھی - ان کے بارے میں ابو عثمان کہتے ہیں کہ اگر اللہ سے ڈرنے والوں کو کوئی دیکھنا چاہے تو ان کو دیکھے - ۳۱۱ھ میں وفات پائی -

**خضر:-** ص ۱۱۰ مشہور و معروف بزرگ ہیں - قرآن مجید میں ان کا قصہ مذکور ہے

**خیر النساج:-** ان کا نام محمد بن اسمٰعیل ہے - اور کنیت ابو الحسن اکابر صوفیہ میں سے ہیں اور صاحب کرامات - بغداد کے ایک محلہ سامرا میں رہتے تھے

(۱۲۰) سال کی عمر پائی۔ اور ۲۳۲ھ میں فوت ہوئے۔
(المنتظم) صفحہ ۱۳۲۔

الدقاق:۔ محمد بن احمد ابن الخسر ابو جعفر الدقاق۔ بڑے محدث گذرے ہیں جس سے بغوی وغیرہ نے روایت کی ہے ۲۹۹ھ میں بہ عمر ۹۰ سال انتقال ہوا۔

داؤد طائی صفحہ ۸۰۔ صفحہ ۲۹۔ آپ کا پورا نام داؤد بن نصر ابو سلمان الطائی الکوفی ہے۔ علوم ظاہری خاصکر فقہ میں دستگاہ پیدا کرنے کے بعد گوشہ نشینی اختیار کی۔ امام ابو حنیفہ کے پاس بہت آمد و رفت رکھتے تھے۔ علم کلام پر عبور حاصل کرنے کے بعد جب علم باطنی کا چسکا لگا تو اپنی تمام کتابیں دریائے فرات میں غرق کر دیں۔ گھر کی کبھی تعمیر یا درستی نہیں کی۔ اور نہ کسی کا ہدیہ قبول کیا۔ صائم الدہر اور قائم اللیل تھے ۱۶۵ھ میں وفات پائی۔ صفحہ ۲۴۱

داؤد الرقی:۔ صفحہ ۸۰ غالباً ابراہیم بن داؤد القصار مراد ہیں۔ جنکی کنیت ابو اسحاق الرقی تھی۔ سلمی کا قول ہے کہ وہ مشائخ شام کی بزرگ ترین ہستی تھے۔ جنید کے ہمعصر تھے ۳۲۶ھ میں وفات پائی
المنتظم جلد ۶ صفحہ ۲۹۴۔

رویم:۔ بن احمد۔ ان کی کنیت میں تین احوال ہیں۔ ابو الخیر۔ ابو الحسین ابو محمد۔ مستور الحال تھے۔ سلطان کے پاس آمد و رفت تھی۔ عہدۂ قضا پر بھی مامور رہے۔ ۳۰۳ھ میں وفات پائی۔
صفحہ ۲۷۔ ۲۲۔ ۹۳۔ ۹۸۔ ۱۳۴۔

حضرت یوسف علیہ السلام کی زوجۂ محترمہ جن کا قصہ قرآن مجید میں

مذکور ہے۔

زید بن اسلم :- صفحہ (۷۰) زید بن اسلم العدوی ابو اسامہ مدینہ کے فقیہ ہیں
متعدد صحابہ سے روایت کرتے ہیں۔ حضرت عمرؓ کے آزاد کردہ
غلام تھے۔ ۱۳۶ھ میں فوت ہوئے۔ تھذیب التھذیب جلد ۳ ص ۳۹۵

زید بن حارث :- یہ در اصل حضرت خدیجہؓ کے غلام تھے۔ جن کو مکہ لاکر بیچ دیا
گیا تھا۔ حضرت خدیجہؓ نے آنحضرت کو ہبہ کر دیا۔ اس وقت
وہ لڑکے تھے۔ آنحضرت نے ان کو آزاد کر کے اپنا بیٹا بنالیا۔
آنحضرتؐ ان کو بہت چاہتے تھے۔ غزوہ موتہ میں شہید ہوئے
تجرید اسمار صحابہ صفحہ (۲۱۲) صفحہ (۲۰)

سری المقلس السقطیؒ :- بڑے زبردست اولیاء اللہ میں سے تھے۔ حضرت جنیدؒ کے
ماموں ہوتے تھے۔ ۲۵۳ھ میں فوت ہوئے صفحہ ۲-۷-۱۰۹

سفیان ثوریؒ :- دیکھو ثوری صفحہ ۳۹ -

سفیان بن عیینہ :- ان کی کنیت ابو محمد ہے۔ اصل میں یہ کوفہ کے رہنے والے تھے
بعد میں مکہ کو اپنا وطن بنایا۔ ۱۰۷ھ میں ان کی پیدائش ہوئی ۱۹۸ھ
میں وفات پائی۔ اکابر تابعین سے روایت کی ہے۔ زہد و
ورع میں اپنی نظیر نہیں رکھتے تھے۔ صفحہ ۶۱

سہیل بن عبداللہ التستریؒ :- کنیت ابو محمد اپنے ماموں خالد بن محمد سوار سے
سند حاصل کی۔ ذو النونؒ کے ہمعصر تھے۔ اکابر صوفیہ میں
شمار کئے جاتے تھے۔ وفات ۲۸۳ یا ۲۷۳ ہجری میں ہوئی۔
صفحہ ۳۱-۴۳-۱۰۲ -

الشبلی :- (دیکھو ابو بکر الشبلی صفحہ ۱۷۶)

**شعبی :-** صفحہ ۶۷ - ان کا نام عامر بن شراحیل ہے۔ کنیت ابوعمرو الکوفی ہے۔ شعب ھمدان کے رہنے والے ہیں۔ مختلف صحابہ سے حدیث کی روایت کی ہے۔ ثقات تابعین میں سے ہیں۔ ۲۰ھ میں پیدا ہوئے اور ۱۰۹ھ میں فوت ہوئے۔
(تھذیب التھذیب جلد ۵ صفحہ ۶۹)۔

**الشافعی :-** محمد بن ادریس آپ کا نام ہے۔ ۱۵۰ھ میں پیدا ہوئے اور ۲۰۴ ہجری میں وفات پائی۔ اکابر تابعین سے روایت کرتے ہیں۔ فقہ شافعی کے بانی اور امام ہیں صفحہ ۱۶۸-۱۶۵-۱۷۰۔

**شاہ بن شجاع :-** صفحہ ۲۷ دیکھو ابو شجاع

**سلمان الفارسیؓ :-** اصفہان کے ایک قریہ کے رہنے والے تھے۔ دین حق کی تلاش میں شام وغیرہ ممالک پھرتے پھراتے مدینہ منورہ آئے اور یہاں آنے پر علامات نبوت جو عیسائی عالموں سے سُن رکھے تھے دیکھکر ایمان لائے۔ حضرت عثمان کی خلافت کے زمانہ میں وفات پائی۔
کہا جاتا ہے کہ ان کی عمر ۲۵۰ برس کی تھی۔ ان کے بڑے مناقب ہیں۔ تفصیل کیلئے دیکھو صفۃ الصفوۃ جلد ۱ صفحہ (۲۱۰) ص۸۳

**الصبیحی :-** صفحہ ۱۱۷ - غالباً یہ ابواسحاق السبیعی کی تصحیف ہے۔ جو بڑے حافظ حدیث گزرے ہیں۔ کوئی (۳۰۰) شیوخ حدیث سے روایت کی ہے۔ بڑے عابد و زاہد تھے۔ ان کے بڑے مناقب ہیں ۱۲۷ھ میں وفات پائی۔

**صفوان :-** اس نام کے کئی صحابی اور تابعی گذرے ہیں۔ نہ معلوم مصنف کی مراد کس صفوان سے ہے۔ ممکن ہے صفوان بن امیہ سے ہو جو فتح مکہ کے بعد ایمان لائے اور مؤلفۃ القلوب میں سے تھے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم

سے وہ اور ان کی اولاد بہت سی حدیثوں کی روایت کرتے ہیں۔ اشراف قریش میں سے تھے۔ حضرت عثمانؓ کی شہادت کے زمانہ میں وفات پائی بعض کہتے ہیں کہ ۴۱ھ یا ۴۲ھ میں فوت ہوئے۔ صفحہ ۱۶۶

**حضرت عائشہ صدیقہؓ**:۔ زوجۂ مکرمہ رسول اللہ۔ ام المومنین فقہائے صحابہ آپ کے پاس سنت نبوی اور علم دین حاصل کرنے کیلئے رجوع ہوتے تھے۔ اور استفادہ فرماتے تھے۔ ۵۷ھ اور بقول بعض ۵۸ھ میں وفات پائی

صفحہ ۱۷۔ ۳۰۔ ۵۲۔ ۹۵۔ ۶۸۔ ۱۲۲۔ ۱۵۶۔ ۱۶۴۔ ۱۶۶

**عباس بن عبد المطلبؓ**:۔ آنحضرتؐ کے چچا۔ آپ سے تین برس عمر میں بڑے تھے غزوۂ بدر کے بعد مدینہ میں ہجرت فرمائی تھی۔ ۳۲ھ میں بزمانۂ خلافت حضرت عثمان وفات پائی۔ جب کہ آپ کی عمر ۸۸ سال تھی۔ اور بقیع میں دفن ہوئے۔ صفۃ الصفوۃ صفحہ ۲۰۳۔ صفحہ ۶۳

**عبد الملک بن صالح**:۔ صفحہ ۱۶۰

**عبد الملک بن مروانؒ**:۔ مشہور پانچویں اموی خلیفہ ہیں۔ علمائے حدیث نے ان کو ثقہ لکھا ہے۔ خلافت سے پہلے مدینہ کے عامل رہے ہیں اور فقہاء اور قراء مدینہ میں ان کا شمار ہوتا تھا۔ بہت سے صحابہ سے حدیث کی روایت کرتے ہیں۔ (۶۰) سال کی عمر میں ۸۶ھ میں فوت ہوئے اور دمشق میں دفن ہوئے۔ صفحہ (۱۳۶)

**عبد اللہ بن خفیف**:۔ صفحہ ۷۹۔ ۹۱۔ ۱۱۴۔

**عبد اللہ بن عمرو بن العاصؓ**:۔ انھوں نے اور ان کے والد نے قبل فتح مکہ ہجرت کی تھی۔ بڑے عبادت گزار اور عالم ربانی تھے۔ اور آنحضرتؐ کی احادیث کو تحریر فرمایا کرتے تھے۔ آنحضرتؐ ان کو ان کے والد پر ترجیح

دیتے تھے۔ ۶۵ھ میں بمقام مصر وفات پائی۔ اور اپنے گھر ہی میں
دفن ہوئے۔ صفحہ ۱۳۵ ۔

**عثمان بن عفان رضؓ:۔** امیر المومنین خلیفہ سوم آنحضرتؐ کے داماد۔ آنحضرتؐ کی دو
صاحبزادیاں یکے بعد دیگرے ان کے نکاح میں دی گئیں۔ اس لئے ذوالنورین
کہلائے۔ امت کو آپ نے ایک مصحف کی تلاوت پر جمع کیا۔ آپ کے
زمانہ میں خراسان اور مغربی ممالک فتح ہوئے۔ آپ سابقین و
اولین اور عشرۂ مبشرہ سے تھے۔ راہ خدا میں آپ نے بیشمار دولت
خرچ کی جس کی وجہ سے عثمان غنی لقب ہوا۔ آپ ۳۵ھ میں ۸۲
سال کی عمر میں شہید ہوئے۔ آپ کی خلافت بارہ سال رہی۔ صفحہ ۷
- ۱۲ - ۱۵۹ -

**عدی بن حاتم:۔** صفحہ ۹۰۔ حاتم مشہور عرب کے سخی حاتم کے لڑکے ہیں۔ ۸ھ میں ایمان لائے
حضرت علیؓ کے ساتھ تمام معرکوں میں شریک رہے۔ ۱۸۰ کی عمر پائی
۶۰ھ میں فوت ہوئے۔

**علی بن ابی طالب رضؓ:۔** امیر المومنین خلیفہ چہارم آنحضرتؐ کے چچیرے بھائی اور
داماد سیدہ فاطمۃ الزہراؓ کے شوہر حضرت حسنؓ اور امام حسینؓ کے والد
بزرگوار۔ کم عمروں میں سب سے پہلے ایمان لانے والے شجاعت اور
بہادری میں بے مثل اور مقدمات کے فیصلہ کرنے میں بے نظیر۔ آپ کے
مناقب میں بہت سی حدیثیں مروی ہیں۔ آپ کی شہادت ۴۰ھ میں
ہوئی۔ جب کہ آپ کی عمر ۶۳ سال کی تھی۔ صفحہ ۷۔ ۲۰ - ۵۱ - ۵۶
۷۵ - ۱۲۳ - ۱۲۵ - ۱۵۱ - ۱۵۴ - ۱۵۷ - ۱۵۹

**علی بن بندار رحؒ:۔** بن الحسین۔ کنیت ابو الحسن ہے۔ نیشاپور میں ابو عثمانؒ اور ابو الحفص

اور سمرقند میں محمد بن فضل۔ اور بلخ میں محمد حامد اور جوز جان میں ابوعلی الجوزجانی میں یوسف بن الحسین اور بغداد میں جنید۔ رویم اور سمنون۔ ابن عطا اور حریری کی اور شام میں ابو عبداالجیلانی اور مصر میں دقاق اور رودباری کی صحبت اٹھائی حدیث کی روایت بھی کی ہے ۳۸۹ھ میں وفات پائی (المنتظم جلد ۷، صفحہ ۵۰) صفحہ ۷۹ - ۹۷ -

**علی بن دینار:۔** غالباً یہ علی بن بندار کی تصحیف ہے۔

**علی بن سہل:۔** بن المغیرہ ابوالحسن البزاز۔ شجاع بن الولید اور ابونعیم سے حدیث روایت کی ہے ۲۷۱ھ میں فوت ہوئے۔ صفحہ ۱۳۳

**عمران بن الحصین:۔** صحابی ہیں حضرت ابو ہریرہ کے ساتھ اسلام لائے۔ ان سے بہت سی حدیثیں مروی ہیں۔ یہ ان لوگوں میں سے ہیں جن کو حضرت عمر نے اہل بصرہ کو تعلیم دینے کیلئے بھیجا تھا۔ وہ بصرہ کے قاضی بھی رہے ہیں ۵۲ھ میں وفات پائی۔ صفحہ ۱۰۰

**عمر بن الخطاب:۔** امیرالمومنین خلیفہ دوم ہیں۔ آپ کا لقب فاروق ہے۔ آپ کے فضائل و مناقب بہت مشہور ہیں۔ آپ کے زمانہ خلافت میں شام اور مصر اور بہت سے ممالک فتح ہوئے۔ آپ کی شان میں آنحضرتؐ نے فرمایا۔ میرے بعد اگر کوئی نبی ہوتا تو عمر ہوتے آپ کی رائے کے مطابق وحی اترتی تھی۔ آپ عشرہ مبشرہ میں سے تھے۔ آپ نے ۶۳ سال کی عمر میں ۲۳ھ میں شہادت پائی۔ صفحہ ۷ - ۱۷ - ۶۱ - ۶۲ - ۶۳ - ۸۹ - ۹۴ - ۱۰۸ - ۱۲۱ - ۱۲۶ - ۱۴۴ -

**عمرو بن العاص:۔** مشہور صحابی ہیں۔ آپ ہی کے ہاتھ پر مصر فتح ہوا۔ بعد میں مصر کے والی بنائے گئے۔ صفحہ ۱۳۵ - ۱۴۷ -

**مالک بن دینار:۔** ان کی کنیت ابویحیٰی ہے۔ بنی سالمہ بن لوی کی ایک عورت کے آزاد کردہ غلام ہیں۔ ابن جوزی صفۃ الصفوۃ میں ان کے بہت سے اقوال نقل کئے ہیں

جن سے ان کی جلالت قدر کا اندازہ ہوتا ہے۔ انہوں نے انس بن مالک اور کبار تابعین سے روایت کی ہے ۱۳۱ھ کے طاعون سے کچھ قبل ان کی وفات واقع ہوئی۔

(صفۃ الصفوۃ جلد ۳ صفحہ ۱۲۷) صفحہ ۲۹

مجاہد :- بن جبیر۔ کنیت ابو الحجاج۔ عبداللہ بن السائب بن سری السائب مخزومی کے آزاد کردہ غلام تھے۔ حضرت ابن عباسؓ سے قرآن کی تعلیم حاصل کی تھی بہت سے صحابہ سے حدیث کی روایت کرتے ہیں۔ عطاء۔ طاؤس اور عکرمہ مشہور تابعین سے آپ حدیث روایت کرتے ہیں۔ وفات مکہ میں ۱۰۲ھ میں بحالت سجدہ ہوئی۔ صفحہ ۱۰۷

مجنون بن عامری :- صفحہ ۱۳۸ یہ مشہور عالم "لیلیٰ" کا شیدائی ہے۔ جس کو قیس عامری بھی کہتے ہیں۔

محمد بن سلمہ :- صفحہ ۴۹۔ محمد بن سلمہ بن عبداللہ بن ابی فاطمہ المرادی۔ الجملی۔ اس نام اور ولدیت کے کئی بزرگوار ہیں۔ نہ معلوم تصنیف کی مراد ان میں سے کس سے ہیں۔ بہرکیف یہ حدیث کے بڑے عالم تھے۔ ان سے کئی آئمہ حدیث نے روایت کی ہے۔ بڑے فقیہ تھے ۲۱۶ھ میں فوت ہوئے۔ تہذیب التہذیب جلد ۹ صفحہ ۱۹۲

محمد بن واسع :- صفحہ ۲۹۔ ان کو ابو عبداللہ البصری بھی کہتے ہیں۔ انھوں نے بہت سے صحابہ سے روایت کی ہے۔ بہت عابد و زاہد تھے۔ خراسان بھی گئے تھے۔ ان کے فضائل و مناقب بیشمار ہیں۔ ۱۲۳ھ میں فوت ہوئے۔ تہذیب التہذیب جلد ۸۔ صفحہ ۵

فاطمہ بنت الرسول رضی اللہ عنہا :- آنحضرتؐ کی صاحبزادی ہیں۔ سیدۃ النساء کہلاتی ہیں آنحضرت کی نبوت سے ۵ سال پہلے پیدا ہوئیں اور آپ کی وفات کے چھ ماہ بعد وفات پائیں۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے آپ کا نکاح ہوا۔ امام حسن اور امام حسین رضی اللہ عنہما آپ ہی کے بطن سے ہیں۔ صفحہ ۱۲۴

**قنبر:-** حضرت علی کے آزاد کردہ غلام کا نام ہے۔ صفحہ ۱۵۹۔

**کعب بن زہیر:-** اس کا قصہ خود کتاب میں درج ہے۔ مشہور شاعر ہیں۔ اور آپ کا قصیدہ آنحضرت کی شان میں بہت مشہور ہے۔

**کعب بن مالک:-** یہ ان تین صحابیوں میں سے ایک ہیں جو جنگ تبوک میں پیچھے رہ گئے تھے۔ اور ان کی نسبت پر آیت "وَعَلَى الثَّلٰثَةِ الَّذِيْنَ خُلِّفُوْا" نازل ہوئی تھی۔ ان کے اور حضرت زبیر کے درمیان آنحضرتؐ نے مواخاۃ (بھائی چارہ) کرا دیا تھا۔ یہ ان لوگوں میں سے ایک تھے۔ جو بیعت عقبہ میں شریک تھے۔ شاعر بھی تھے اور مشرکین کی ہجو کا جواب دیا کرتے تھے۔ حضرت علی کے زمانہ شہادت میں فوت ہوئے۔ صفحہ ۹۱ - ۱۶۲ -

**معاذ بن جبل:-** بڑے پایہ کے صحابی ہیں۔ بیعت عقبہ کے وقت ان کی عمر ۱۸ سال کی تھی۔ صحابہ میں بڑے عالم اور فقیہ مانے جاتے ہیں۔ آنحضرت ان کو بہت چاہتے تھے اور فرماتے تھے کہ میری امت حلال و حرام کو سب سے زیادہ جاننے والا معاذ ہے۔ بہت خوبصورت اور بلند قامت تھے۔ بات کریں تو ایسا معلوم ہوتا تھا کہ منہ سے پھول جھڑ رہے ہیں۔ حضرت عمر فرماتے تھے کہ اگر کسی کو فقہ سیکھنی ہو تو معاذ کے پاس جائے۔ آنحضرت نے ان کو یمن کا عامل مقرر کر کے بھیجا تھا۔ اردن میں طاعون سے سنہ ۱۸ھ میں فوت ہوئے۔ جبکہ ان کی عمر صرف ۳۵ سال کی تھی (مراۃ الحصاط جلد ا صفحہ ۲۱ - ۱۲۷ ص)۔

**معاویہ بن ابی سفیان:-** صحابی ہیں۔ فتح مکہ کے وقت اسلام لائے۔ شام کے گورنر رہے۔ بعد میں خلیفہ ہو گئے۔ ۷۸ سال کی عمر میں سنہ ۶۰ھ میں وفات پائی۔ صفحہ ۱۶۷

**ممشاد دینوری:-** سلسلہ چشتیہ میں ان کا نام حضرت خواجہ حسن بصری سے ساتویں درجہ پہ ہے۔ یحییٰ بن الجلاء اور دوسرے مشائخین وقت کی صحبت اٹھائی ہے۔ سنہ ۲۹۹ھ میں وفات پائی۔ صفحہ ۱۱۳ - ۱۲۶ - ۱۳۰

**میمون بن مہران:-** اہل رقہ میں سے تھے - ابو ایوب کنیت تھی - ان کی ماں قبیلہ ازد کی آزاد کردہ کنیز تھیں - اور باپ قبیلہ بنی نصیر کے مکاتب (غلام جس کو ایک مقررہ رقم دینے پر آزاد کیا جاتا ہے) تھے - ابو الملیح کہتے ہیں۔ میں نے میمون سے زیادہ افضل کسی کو نہیں دیکھا صفۃ الصفوہ میں ان کے بہت سے اقوال دیئے ہیں۔ حضرت ابن عمر اور ابن عباس اور دیگر صحابہ سے بہت سی حدیثیں روایت کی ہیں۔ ۱۱۷ھ میں ان کی وفات ہوئی - ۱۲۳

**نصیر آبادی:-** صفحہ ۱۱۰ - ابو القاسم النصیر آبادی - خراسان کے شیوخ صوفیہ میں سے ہیں۔ شبلی اور ابو علی الرودباری کی صحبت اٹھائی ہے - فقہ - حدیث - تاریخ اور علم سلوک - صوفیہ میں ید طولیٰ رکھتے تھے - حج بھی کیا تھا - مکہ معظمہ میں دو سال رہے اور وہیں ۳۶۷ھ میں انتقال فرمایا - (مراۃ قامجان جلد ۲ صفحہ ۱۸۷)

**ابو ھیثم بن التیہان:-** ان کا نام مالک ہے - یہ جاہلیت کے زمانہ میں ہی بتوں کی پرستش ناپسند کرتے تھے - انصار میں جو لوگوں نے آنحضرت سے مکہ میں ملاقات کی ان میں سب سے پہلے اسلام لائے - ان ستر آدمیوں میں سے ایک تھے - جو بیعت عقبہ میں شریک رہے - بارہ نقیبوں میں سے ایک تھے - آنحضرت کے ساتھ تمام معرکوں میں شریک رہے - حضرت عمر کی خلافت کے زمانہ میں فوت ہوئے - صفحہ ۱۵۴ - ۱۵۸ -

**یحییٰ بن خالد:-** جعفر برمکی کے والد جو ہارون رشید کے زمانہ میں قید میں ڈال دیئے گئے تھے - اور قید ہی میں ان کا انتقال ہوا - (۱۶۰)

**یحییٰ بن معاذ:-** ابو بکر زکریا الرازی الواعظ کے نام سے مشہور ہیں - بلاد خراسان میں چند دنوں رہے - اسکے بعد نیشاپور چلے گئے - شیراز بھی گئے تھے - انکے مواعظ کی وجہ سے لوگ ان کے بہت فریفتہ ہو گئے تھے - زبان میں اسقدر تاثیر تھی کہ جب چاہتے سامعین کو رُلا دیتے اور جب چاہتے ہنسا دیتے تھے - ۲۵۸ھ میں وفات پائی - صفحہ ۱۰۲

**یوسف بن حسین:-** ابو یعقوب الرازی ذوالنون مصری کی صحبت اٹھائی ہے اور احمد بن حنبل سے حدیث کی روایت کی ہے - اور ان سے ابو بکر النجار نے روایت کی ۳۰۴ھ میں انتقال فرمایا - صفحہ ۱۸۴ -

# صحت نامہ اغلاط

## آداب المریدین

| نشان سلسلہ | صفحہ | سطر | غلط | صحت شدہ |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۳ | ۱۱ | ہتمام | اہتمام |
| ۲ | ۱۸ | ۱۷ | عالم ربانی | عالم ربانی کے لئے جائز |
| ۳ | ۱۹ | ۱۶ | داخل نہیں ڈالتی | داخل نہیں ہوتی |
| ۴ | ۲۱ | ۱۱ | تالی پیٹنا | تالی بجانا |
| ۵ | ۲۲ | ۲۰ | آتٰکم | مَا اٰتٰکُم |
| ۶ | ۲۴ | ۳ | تفریدر | تفرید۔ |
| ۷ | ۲۵ | ۵ | پوچھنے والا کا | پوچھنے والے کا |
| ۸ | ۲۵ | ۱۷ | محفوظ ہوتا ہے | محفوظ ہونا |
| ۹ | ۲۸ | ۲۳ | محرہ م | محروم |
| ۱۰ | ۳۱ | ۱۷ | ناک چھنکی | ناک صاف کی |
| ۱۱ | ۳۲ | ۷ | اوروو | اور وہ |
| ۱۲ | ۳۴ | ۲ | اس طرح کے | اس طرح کہ |
| ۱۳ | ۳۴ | ۱۰ | تحدید | تجدید |
| ۱۴ | ۳۵ | ۱۹ | ظاہر کر | ظاہر کرنے |
| ۱۵ | ۳۷ | ۷ | اعلٰئکہ | الملٰئکۃ |
| ۱۶ | ۳۹ | ۱۱ | پہچاستے | پہنچاتے |
| ۱۷ | ۳۹ | ۱۲ | لعض توگوں | بعض لوگوں |
| ۱۸ | ۴۰ | ۵ | ایسے علم پناہ | ایسے علم سے پناہ |

| نشان سلسلہ | صفحہ | سطر | غلط | صحت شدہ |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| ۱۹ | ۴۰ | ۱۴ | کہانی | کہانی |
| ۲۰ | ۴۲ | ۱۸ | ۱۔اشطعیات | شطحیات |
| ۲۱ | ۴۲ | ۲۱ | (اسبحائی | (اسبحانی |
| ۲۲ | ۴۵ | ۱۵ | یا(کسی کا عضوکو) | یا (کسی کے عضوکو) |
| ۲۳ | ۴۶ | ۱۳ | رضی اللہ ہ نہ | رضی اللہ عنہ |
| ۲۴ | ۴۶ | ۱۸ | فاغفر الذین | فَاغْفِرْ لِلَّذِیْنَ |
| ۲۵ | ۴۷ | ۴ | فَاُوالئِکَ ھُمُ الظّٰموت | فَاُولٰئِکَ ھُمُ الظّٰلِمُوْنَ |
| ۲۶ | ۴۷ | ۱۵ | لا ینفع نضا | لَا یَنْفَعُ نَفْساً |
| ۲۷ | ۴۷ | ۱۶ | لم آکن | لَمْ تَکُنْ |
| ۲۸ | ۴۷ | ۲۲ | فنا | بناھا بسین |
| ۲۹ | ۴۹ | ۲۳ | وقت تک منتقل | وقت تک منتقل |
| ۳۰ | ۵۰ | ۱۳ | جو لوگ تم سے | جو لوگ تم میں سے |
| ۳۱ | ۵۳ | ۳ | جگہ ہویا | جگہ دھویا |
| ۳۲ | ۵۹ | ۵ | جلیس تخیر | وجلیس التخیر |
| ۳۳ | ۶۲ | ۱۱ | ساتھوں | ساتھیوں |
| ۳۴ | ۶۲ | ۱۱ | مو | ہو |
| ۳۵ | ۶۳ | ۲۳ | خدمت ہے نہ صحبت | خدمت ہے نہ کہ صحبت |
| ۳۶ | ۶۴ | ۱۰ | لم لایجدو | ثُمَّ لَا یَجِدُوْا |
| ۳۷ | ۶۵ | ۱۰ | فبما | فِیْمَا |
| ۳۸ | ۶۶ | ۱۶ | فصل | فضل |
| ۳۹ | ۶۷ | ۱ | قالوسلاما | قَالُوْا سَلَاماً |
| ۴۰ | ۶۷ | ۱۹ | تسریح | تَشْرِیْحٌ |
| ۴۱ | ۶۸ | ۲۱ | لاطاعتہ | لاطاعة |
| ۴۲ | ״ | ۲۱ | مخلوق فی معصہ | مخلوق فی معصیة |

| نشان سلسلہ | صفحہ | سطر | غلط | صحت شدہ |
|---|---|---|---|---|
| ۴۳ | ۶۹ | ۱ | واطیعو اللہ | وَاَطِیْعُوا اللّٰہَ |
| ۴۴ | ۶۹ | ۷ | پچھانا | پہچانا |
| ۴۵ | ۷۰ | ۸ | حدود سے نکل کر بغداد | حدود بغداد سے نکل کر |
| ۴۶ | ۷۱ | ۱۱ | اور مجھ پر | اور جو مجھ پر |
| ۴۷ | ۷۳ | ۹ | پردہ پوشش | پردہ پوشی |
| ۴۸ | ۷۳ | ۱۱ | گرائے جائے گی | گرائی جائے گی |
| ۴۹ | ۷۵ | ۳ | اللھم اعوذ بک منک | اللّٰھم انی اعوذ بک منک |
| ۵۰ | ۷۶ | ۱۵ | رونعمتیں | اور نعمتیں |
| ۵۱ | ۸۱ | ۲۲ | روح شدہ | روح شود |
| ۵۲ | ۸۶ | ۹ | تحبارہ | تجارۃ |
| ۵۳ | ۸۷ | ۱۸ | نزادو | وَتَزَوَّدُوا |
| ۵۴ | ۸۹ | ۳ | ان کے قراء | ان کے امرا |
| ۵۵ | ۹۴ | ۴ | وتبابک | وَثِیَابَکَ |
| ۵۶ | ۹۶ | ۲۰ | یہاں تک اللہ | یہاں تک کہ اللہ |
| ۵۷ | ۱۰۰ | ۱۵ | چاب کر | چباکر |
| ۵۸ | ۱۰۱ | ۳ | اکثر من اقواننا | اکثر من اقواتنا |
| ۵۹ | ۱۰۱ | ۳ | ارزقنا | رزقنا |
| ۶۰ | ۱۰۲ | ۵ | سقیان | بل شیبان |
| ۶۱ | ۱۰۲ | ۲۲ | سہل بن عبداللہ سبری | سہل بن عبداللہ تستری |
| ۶۲ | ۱۱۳ | ۸ | قالوا الضتوا | قالوا انصتوا |
| ۶۳ | ۱۱۶ | ۱۴ | بعض صوفیہ | بعض صوفیہ نے |
| ۶۴ | ۱۱۶ | ۱۷ | ایک سلوک | نیک سلوک |
| ۶۵ | ۱۲۴ | ۲۰ | فاسلوہ | فاسئلوہ |
| ۶۶ | ۱۲۷ | ۵ | اپنے بھاسوں | اپنے بھائیوں |
| ۶۷ | ۱۳۱ | ۱۱ | ابوعبیدہ بن الجراو | ابوعبیدہ بن الجراح |
| ۶۸ | ۱۳۳ | ۱۵ | چنانچہ وہ ایک دن وہ | چنانچہ ایک دن |

۶۶ ۔ ۱۰۰ لعوف

| نشان سلسلہ | صفحہ | سطر | غلط | صحت شدہ |
|---|---|---|---|---|
| ۶۹ | ۱۳۸ | ۲۲ | افج | افجع |
| ۷۰ | " | " | الیٰ مکانیا | لی مکانیا |
| ۷۱ | ۱۳۹ | ۱۷ | فلیس | فلیس لی |
| ۷۲ | ۱۵۳ | ۴ | ہیتسم بن تیہاں | ھیثم رضؓ بن تیھان |
| ۷۳ | ۱۵۳ | ۱۳ | حبِ لیاقت | حُبِّ ریاست |
| ۷۴ | ۱۵۴ | ۵ | لیاقت | ریاست |
| ۷۵ | ۱۵۴ | ۱۴ | ذلیل | دلیل |
| ۷۶ | ۱۵۵ | ۱۰ | لعنۃ اللہ | لعنۃُ اللہ |
| ۷۷ | ۱۵۸ | ۸ | ہثیم بن البنہان | ھیثم رضؓ بن تیھان |
| ۷۸ | ۱۵۹ | ۱۲ | اس بہتر | اس سے بہتر |
| ۷۹ | ۱۶۱ | ۱۹ | منجملہ اس کے جھوٹے بانوں | منجملہ اس کی جھوٹی باتوں |
| ۸۰ | ۱۶۲ | ۷ | علی التقو | علَی التقویٰ |
| ۸۱ | ۱۶۲ | ۲۱ | ۹۹ گائیں | ۹۹ ۔ دنبیاں |
| ۸۲ | ۱۶۲ | ۱۴ | حکم سے ہے اس لئے | حکم سے ہے اور اس لئے |
| ۸۳ | ۱۶۳ | ۱ | ایک ہی گائے ہے | ایک ہی دُنبی ہے |
| ۸۴ | ۱۶۵ | ۳ | سامعی | شافعیؒ |
| ۸۵ | ۱۶۶ | ۹ | پوچھا کہ استزاں | پوچھا کہ استیذان |
| ۸۶ | ۱۶۸ | ۱۶ | بنعمنک | بِنِعمَۃِ رَبِّک |
| ۸۷ | ۱۶۹ | ۲۲ | حسان کے شعر | حسانؓ کے شعر سے بھی |
| ۸۸ | ۱۷۰ | ۸ | بالسوء | بالسُّوءِ مِنَ القَولِ |